# استشراق کا مقصد

”مغربی طاقتوں نے اپنی ذہانت سے بالکل صحیح سمجھا کہ محض فوجی برتری واقتدار اور محض سیاسی تنظیم واستحکام اور نئے اور مؤثر اسلحہ وطریق جنگ کافی نہیں، کسی ملک کو مستقل طور پر غلام رکھنے کے لیے ضروری ہے کہ وہاں کا تعلیم یافتہ اور مثقف طبقہ (Intellectual Class) قوت حاکمہ سے ذہنی طور پر مرعوب ہو، اس کے لیے انہوں نے مستشرقین (Orientalist) کو تیار کیا، بہت کم لوگوں نے اس راز کو سمجھا ہے کہ مستشرقین محض اپنے علمی ذوق کی بنا پر تحقیقی کام نہیں کرتے، استشراق کے پیچھے سیاسی و استعماری مقاصد کام کرتے ہیں۔“

(یورپ، امریکہ اور اسرائیل: ۱۵-۱۶)